این جہان و ساکنانش منتشر وان جہان و ساکنانش مستمر

یعنی یہ جہان اور اسکے ساکنین تو پراگندہ اور وہ جہاں اور اسکے ساکن مستمر ہیں مستمر سے مراد تقفت عند حد ہے اسلئے کہ وہ عالم تو ابدی ہے اگرچہ ازلی نہیں بلکہ انسان بھی ابدی ہو بعض لوگ تو اسکے قائل ہیں کہ نفخ صور کے وقت بھی انسان فنا نہ ہوگا بلکہ بیہوش ہو جاویگا اور بعض کہتے ہیں کہ فنا ہوگا مگر بہت قلیل عرصہ کیلئے جسکا کہ اعتبار نہیں ہے تو معلوم ہوگیا کہ وہ جہاں ابدی ہے لہذا اسکی ساکنین بھی مستمر الاتقفون عند حد ہوں گے۔

این جہان و عاشقانش منقطع اہل آں عالم مخلد مجتمع

یعنی یہ جہاں اور اسکو دلدادہ سب منقطع ہیں اور اس عالم والے ہمیشہ رہنے والے مجتمع ہیں جب اس عالم کی یہ حالت ہے اور اسکی یہ تو اسپر تفریع فرماتے ہیں کہ۔

پس کریم آنست کو خود را دہد آب حیوانی کہ ماند تا ابد

یعنی پس کریم وہ ہے جو کہ اپنے کو وہ آب حیوانی دے جو کہ ابدالآباد تک رہے آگے اس آب حیوانی کی تفسیر فرماتے ہیں کہ

باقیات الصالحات آمد کریم رستہ از صد آفت و اخطار و بیم

یعنی باقیات صالحات کریم ہیں سیکڑوں آفتوں اور خطروں اور خوف سے چھوڑے ہوئے ہیں یعنی جو لوگ کہ کریم ہیں وہی باقیات الصالحات ہیں جنکی شان میں ارشاد ہے والباقیات الصالحات خیر عند ربک ثوابا و خیر املا اور یہ لوگ ساری مصائب دنیاوی سے چھوٹے ہوئے ہیں اور حالت یہ ہے کہ

گر ہزار اند یک تن بیش نیست چوں خیالات عدد اندیش نیست

یعنی اگر وہ ہزار بھی ہیں تو ایک تن سے زیادہ نہیں ہیں وہ مثل خیالات عدد اندیش کے نہیں ہیں مطلب یہ ہے کہ جسطرح کہ عدد اندیش کے خیالات پراگندہ ہوتے ہیں اس طرح یہ حضرات پراگندہ نہیں ہیں بلکہ ان کو جمعیت قلب حاصل ہے اور ان کو پریشانی آتی ہی نہیں۔

آکل و ماکول را حلق است و نائے غالب و مغلوب را عقل است و رائے

یعنی آکل و ماکول کیلئے تو حلق اور نائے ہیں اور غالب و مغلوب کیلئے عقل و رائے ہے یعنی جو لوگ کہ دنیادار ہیں وہ تو آکل و ماکول ہیں اور ان کے لئے تو حلق ہے اور جو غالب و مغلوب ہیں وہ عاقلین اور رائے والے ہیں۔

**حلق بخشید او عصائے عدل را — خورد او چندان عصا و حبل را**

یعنی حق تعالیٰ نے عصائے عدل کو حلق بخشا تو اس نے اتنے عصا و حبل کو کھا لیا مطلب یہ کہ اس کے اندر اسقدر قوت عطا فرما دی کہ اس نے سبکو باطل کردیا۔

**واندرو افزوں نشد زاں جملہ اکل — زانکہ حیوانی نبودش اکل و شکل**

یعنی اس عصا کے اندر اس سارے کھانے سے کچھ زیادتی نہیں ہوئی اسلئے کہ اسکا کھانا اور اسکی شکل حیوانی نہ تھی مطلب یہ کہ دیکھو اس نے اسقدر چیزیں کھائیں مگر اسکے اندر زیادتی نہ ہوئی مثلاً اسکا پیٹ ہی پھول جاتا لیکن چونکہ اسکی اکل و شکل انسانی نہ تھی اسکے یہ معنی نہیں کہ وہ اژدہا ہی نہ بنا تھا اور وہ صرف خیال تھا جیسا کہ بعض عقلاء زمان کا بیان ہے بلکہ اسکے معنی یہ ہیں کہ وہ سانپ ہی تھا اور اس نے کھایا بھی مگر وہ کھانا اسکا اکل حیوانی کے مشابہ نہ تھا کہ اس سے اسکے اندر کچھ زیادتی بھی ہوتی بلکہ وہ رہا تو ویسا کا ویسا ہی ہاں کھا گیا سب کچھ۔

**مر یقیں را چوں عصا حق حلق داد — تا بخورد او ہر خیالے را کہ زاد**

(۲۵)

یعنی یقین کو بھی حق تعالیٰ نے ایک حلق دیا ہے یہاں تک کہ وہ ہر اس خیال کو کھا گیا جو کہ پیدا ہوا تھا مطلب یہ کہ یقین کو حق تعالیٰ نے ایک قوت عطا فرمائی ہے کہ اس کے آتے ہی سارے شکوک زائل۔ آگے اسپر تفریع فرماتے ہیں کہ

**پس معانی را چو اعیاں حلقہاست — رازق حلق معانی ہم خداست**

یعنی پس معانی کیلئے بھی اعیان کی طرح حلق ہیں اور حلق معانی کا رازق بھی خدا ہی ہے ان کو بھی قوت حق تعالےٰ ہی عنایت فرماتے ہیں آگے دوسری تفریع فرماتے ہیں کہ۔

**پس ز ماہی تا بمہ از خلق نیست — کہ بجذب مایہ ور احلق نیست**

یعنی پس ماہی سے ماہ تک کوئی مخلوق نہیں ہے جسکے پاس جذب مایہ کے لئے حلق نہیں ہے مطلب یہ کہ ماہی سے لیکر ماہ تک سب چیزوں کے اندر استعداد موجود ہے کہ وہ اقتباس علوم کرسکیں آگے پھر اوپر کے مضمون کی طرف رجوع ہے اوپر کہا تھا کہ ایں سگے بخشد کہ اجلالی شوی آگے اسطرف رجوع فرماتے ہیں کہ۔

**حلق نفس از وسوسہ خالی شود — میہمان وحی اجلالی شود**

یعنی نفس کا حلق وسوسہ سے خالی ہوجاویگا اور وحی اجلالی کا مہمان ہوجاویگا مطلب یہ کہ ان علوم و معارف کیلئے

شرط مجاہدہ ہے اور اس سے یہ نتیجہ ہوگا کہ نفس تمام وساوس سے خالی ہو جاویگا اور اُسکو سلطنت فی الحقیقت حاصل ہو جاویگی اور اُسکو مناسبت عالم بالا کی ساتھ ہو جاویگی اور یہ نتیجہ ہوگا۔

حلق جان از فکر تن خالی شود　　　　انگہے روزیش اجلالی شود

یعنی حلق جان تن کی فکر سے خالی ہو جاویگا اور اُسوقت اُسکی روزی اجلالی ہو جاویگی جان سے مراد نفس ہے مراد یہ ہے کہ جب مجاہدہ و ریاضت کروگے تو پھر اس فکر تن سے خالی ہو کر تمہاری روزی اجلالی ہو جاویگی۔

حلق عقل و دل چو خالی شد ز فکر　　　　یافت او بے ہضم معدہ رزق بکر

یعنی عقل اور دل کا حلق جب فکر (تن) سے خالی ہو گیا تو اُس نے بے ہضم معدہ کے رزق تو بتو پایا مطلب یہ ہے کہ جب مجاہدات و ریاضات سے حق تعالیٰ نے ان اسباب کی فکر سے تمکو چھڑا دیا تو پھر تمکو نئے نئے تازہ بتازہ علوم و معارف حاصل ہونگے اور یہ ضرور نہیں ہے کہ پہلے علوم تحلیل ہوں تب دوسرے حاصل ہوں جیسا کہ غذائے ظاہری میں ہوتا ہے اسمیں یہ ہے کہ پہلے تحلیل غذای ماقبل کے اور نئی اور تازہ غذا حاصل ہوتی ہے اور علوم و معارف حاصل ہوتے ہیں اور یہ معلوم ہی ہے کہ مجاہدہ کی ضرورت ہے لہذا اس شرط کو پھر تنبیہ کرنے کیلئے فرماتے ہیں کہ۔

شرط تبدیل مزاج آمد بداں　　　　کز مزاج بد بود مرگ بداں

یعنی اسکی شرط تبدیل مزاج ہے اسکو جان لو کیونکہ مزاج بد کی وجہ سے برے لوگوں کی موت ہوتی ہے مطلب یہ ہے کہ مجاہدات و ریاضات کرنا ضروری ہیں کہ ان کے ذریعہ سے مزاج بدلجاتے ہے اور سیئات حسنات ہو جاویں اسلئے کہ برا مزاج یعنی سیئات تو بہت بری شئے ہے آگے اس مزاج کے خراب ہو جانے کی خرابی کی ایک مثال دیتے ہیں کہ۔

چوں مزاج آدمی گل خوار شد　　　　زرد و بدرنگ و سقیم و خوار شد

یعنی آدمی کا مزاج جب گلخوار ہو گیا تو وہ زرد اور بدرنگ اور بیمار اور ذلیل ہو گیا۔

چوں مزاج زشت او تبدیل یافت　　　　رفت زشتی وز رخش چوں شمع تافت

یعنی جبکہ اُس کے مزاج زشت نے تبدیلی پائی تو اُسکی زشتی جاتی رہی اور شمع کی طرح چمک گیا مطلب یہ ہے کہ دیکھو جب انسان مٹی کھانے لگتا ہے تو اُسکی رنگت اور رونق رو سب خراب ہو جاتی ہے اور جب یہ عادت چھوٹ جاتی ہے تو پھر چہرہ پر وہی رونق اور وہی تازگی آجاتی ہے اسی طرح جب قلب انسانی خراب ہو جاتا ہے تو اُسکی استعداد مکدر اور خراب ہو جاتی ہے اور جب مجاہدہ سے اسمیں تبدیل ہو جاتا ہے اور دل درست ہو جاتا ہے تو وہ استعداد

(۲۶)

چونکہ اسکو [illegible] اسمیں رونق اور تازگی ہوجاتی ہے آگے اور مثال ہے کہ۔

دایۂ کو طفل شیر آموز را تا بہ نعمت خوش کند بدفوز را

یعنی طفل شیر خوار کی وہ دایہ کہاں ہے کہ نعمت سے اس بدذہن کو خوش کردے۔

دایۂ کو شیر خوارہ طفل را تا ز نعمتہا کند او را غذا

یعنی طفل شیر خوار کی وہ دایہ کہاں ہے جو کہ انکی غذا نعمتوں سے کر دے یعنی اسکو نعمتیں علاوہ دودھ کے پلادے مطلب یہ ہے کہ ایسا مربی کہاں ہے کہ جو ہمکو اس عالم کی ظاہری نعمتوں سے چھڑا کر اس عالم کی حقیقی نعمتیں دیدے۔

گر ببندد راہِ یک پستاں برو برکشاید راہ صد بستاں برو

یعنی اگر وہ ایک پستان کی راہ کو بند کر دے تو سیکڑوں باغوں کا رستہ کھولدے مطلب یہ کہ دیکھو ماں اگرچہ دودھ چھڑاتی ہے اور بچہ روتا ہے مگر وہ نہیں دیتی اسکی وجہ یہ ہے کہ وہ یہ چاہتی ہے کہ اب اسکا دودھ چھوٹے تو یہ ساری نعمتیں کھانے لگے روٹی بھی کھاوے میوہ بھی کھاوے تو اگرچہ ایک پستان سے اسکو روک رہی ہے مگر انجام کار یہ روکنا باعث ہو جاویگا لاکھوں نعمتوں کے کھانے کا۔ ورنہ ساری عمر اس ایک ہی چیز کو لئے بیٹھے رہتے تو اسی طرح شیخ اور مربی اگرچہ بظاہر دنیا کو چھڑا رہا ہے مگر یہ تو دیکھو کہ وہ اسکی عوض میں کیا دے رہا ہے وہ اسکی عوض میں اس عالم کی باغ و بہار اور جنت دے رہا ہے۔

زانکہ پستان شد حجابِ آں ضعیف از ہزاراں نعمت و خوان و رغیف

یعنی اسلئے کہ پستان اس ضعیف کیلئے حجاب ہو رہا ہے ہزاروں نعمتوں سے اور خوانوں سے اور روٹیوں سے بس اگر یہ دودھ چھوٹ جاوے یقیناً وہ نعمتیں حاصل ہوں تو اسی طرح جب اس دنیا سے ترک تعلق ہو تب اس عالم کی نعمتیں نصیب ہوں اسپر تفریع فرماتے ہیں۔

پس حیات ماست موقوف فطام اندک اندک جہد کن تم الکلام

یعنی بس ہماری حیات اصلی فطام پر موقوف ہے تو تھوڑی تھوڑی کوشش کرو بات پوری ہو چکی مطلب یہ ہے کہ [illegible] معلوم ہو گیا کہ ہماری اس عالم کی حیات ابدی [illegible] اصلی کا حصول اسپر موقوف ہے کہ اس دنیاوی تعلقات کو چھوڑ ا جاوے جب یہ بات ہے تو خیر ایکدم سے تو کیا ترک کروگے تھوڑا تھوڑا چھوڑ دو کہ تمکو اسمیں آسانی ہوگی ورنہ ایکدم [illegible] جاویگا سبحان اللہ کیا آسانی ہے بزرگان دین معاصی کو تو ایکدم سے ہی فرماتے ہیں کہ قطع کردو

مگر جو اور تعلقات مباحہ ہیں اُن کو خیر تھوڑا تھوڑا ہی کر کے چھوڑ دو اول کم کرو پھر چھوڑ دو اسلیئے کہ اس عالم کی نعمتیں اور اس عالم کے لذائذ اُس عالم کے سامنے بالکل ہیچ ہیں لہذا ان کو ترک کر کے اُن کو اختیار کرو آگے مثال فرماتے ہیں

چون جنین بُد آدمی خوں بُد غذا    از نجس پاکی برد مومن کذا

یعنی آدمی جنین کی طرح تھا اور خون غذا تھی تو مومن نجس سے اسی طرح پاکی لے لیا کرتا ہے مطلب یہ کہ جسطرح کہ جنین خون کھاتے کھاتے غذا خور ہوگیا اسی طرح مومن بھی اپنے نفس کی مخالفت کر کے اور مجاہدہ و ریاضت کر کے ملکات سیئہ کو حسنہ بنا لیا کرتا ہے۔

چون جنین بُد آدمی خونخوارہ بود    بود او را بود از خوں تار و پود

یعنی آدمی جب جنین تھا تو خونخوار تھا اور اُسکی ہستی کیلیئے خون ہی سے تار و پود تھا یعنی اسی سے پرورش پاتا تھا

از فطام خون غذایش شیر شد    وز فطام شیر لقمہ گیر شد

یعنی خون کے چھوٹنے سے اُسکی غذا دودھ ہوئی اور دودھ کے چھوٹنے سے وہ لقمہ گیر ہوگیا یعنی دوسری غذا کھانے لگا۔

(۲۸)

از فطام لقمہ لقمانے شود    طالب و مطلوب پنہانی شود

یعنی لقمہ کے چھوٹنے سے ایک لقمان ہوگیا اور ایک مطلوب پوشیدہ کا طالب ہوگیا لقمہ سے مراد تعلقات دنیاوی ہیں اب مطلب یہ ہوا اول انسان حالت جنین ہونے میں نجس خوار تھا اُسکے بعد شیر خوار پھر غذا خوار ہوگیا اور اُسکے کسب میں بہت سے تعلقات دنیاوی پیدا ہوئے جب ان سب تعلقات کو ترک کر دیا اب یہ کامل ہوگیا اور طالب حق ہوگیا آگے انسان کے اس دنیا سے خوش ہونے اور اسمیں دل لگانے کی اور اُس عالم سے گھبرانے اور ادکتانے کی ایک بہت عجیب اور نفیس مثال فرماتے ہیں۔

گر جنین را کس بگفتے در رحم    ہست بیروں عالمے بس منتظم

یعنی اگر جنین سے کوئی رحم میں کہتا کہ (رحم کے) باہر ایک بہت نفیس عالم ہے۔

یک زمیں خرمی با عرض و طول    اندرو بس نعمت و بسیار اکول

یعنی ایک زمین خوش ہے ساتھ عرض و طول کے کہ اسمیں بہت نعمتیں ہیں اور بے حد غذائیں ہیں۔

کوہ ہا و بحر ہا و دشتہا بوستان ہا باغہا و کشتہا

یعنی (اسمیں) پہاڑ ہیں اور دریا ہیں اور جنگل ہیں اور بہت سے باغ ہیں اور کھیتیاں ہیں۔

آسمانے بس بلند و پرضیا آفتاب و ماہتاب و صد سہا

یعنی ایک آسمان ہے بہت بلند اور پرضیا اور آفتاب ہے اور ماہتاب ہے اور سیکڑوں ستارے ہیں۔

از شمال و از جنوب و از دبور باغہا دارد عروسیہا و سور

یعنی باد شمال اور جنوب اور دبور سے باغ بہار رکھتے ہیں اور خوشیاں یعنی ان کی وجہ سے سب بھرے ہیں

در صفت ناید عجایبہائے آں تو دریں ظلمت چہ در امتحاں

یعنی اُسکے عجائبات بیان میں نہیں آتے تو اس ظلمت کے اندر کیا مصیبت میں پڑا ہوا ہے۔

خوں خوری در چار میخ تنگنا درمیان حبس و انجاس و عنا

(۲۹)

یعنی تو اس چار میخ تنگنا میں خوں کھاتا ہے اور اس حبس میں اور نجاستوں میں اور مشکلوں میں پھنسا ہوا ہے
جب کوئی اُسکو یہ کہے اور اُسکو اس جہاں کا شوق دلاوے تو اس کا نتیجہ یہ ہوتا کہ۔

او بحکم حال خود منکر بُدے زیں رسالت معرض و کافر شُدے

یعنی اپنی حالت کے اقتضا کی وجہ سے منکر ہوتا اور اس پیغام سے معرض اور منکر ہوتا مطلب یہ کہ وہ یقیناً اس کا
انکار کرتا اور کہتا کہ۔

کایں محالست و فریب است و غرور زانکہ وہم کور زیں معنی است دور

یعنی کہ یہ محال ہے اور فریب ہے اور دھوکہ ہے (اور اُسکا یہ انکار) اسلئے ہے کہ اُس اندھے کی فکر ان معانی سے
دور ہے وہ ان باتوں کا ادراک کیا تصور بھی نہیں کر سکتا۔

جنس چیزے چوں ندید ادراک او نشنود ادراک منکرناک او

یعنی اُسکے ادراک نے جب کسی شئے کی جنس کو دیکھا ہی نہیں تو اُسکا ادراک انکار سے اُسکو سنے ہی گا نہیں مطلب یہ کہ

وہ اسکو قبول ہی نہیں کر سکتا اور وہ یہی خیال کریگا کہ سب خیالی امور ہیں واقعی کچھ بھی نہیں ہیں۔

ہمچنانکہ خلق عام اندر جہاں — زاں جہاں ابدال میگویند شاں

یعنی اسی طرح عوام خلق جہاں میں ہے کہ اُس جہان سے ابدال اُن سے کہہ رہے ہیں کہ۔

کایں جہاں چاہیست بس تاریک و تنگ — ہست بیروں عالمے بے بو و رنگ

یعنی کہ یہ جہاں (دنیا) ایک چاہ تاریک و تنگ ہے اور اس سے باہر ایک عالم ہے بے بو اور رنگ کا کہ اسمیں نہ رنگ ہے اور نہ بو ہے تو اُس عالم کی طرف حضرات اولیا اللہ بلاتے ہیں مگر نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ۔

ہیچ در گوش کسے زایشاں نرفت — کایں طمع آمد حجاب ژرف و زفت

یعنی کچھ بھی کسی نے اُن سے نہ سُنا اسلیئے کہ یہ طمع ایک حجاب قوی اور بڑا ہے مطلب یہ کہ یہ جو اُس عالم کی خوبیوں کو سُنکر اُس طرف متوجہ نہیں ہوتے وجہ اُسکی یہ ہے کہ طمع عاجل نے اندھا کر دیا ہے وہ حجاب ہو رہا ہے مولانا فرماتے ہیں۔

گوش را بندد طمع از استماع — چشم را بندد غرض از اطلاع

یعنی طمع کان کو سُننے سے بند کر دیتی ہے اور غرض آنکھ کو دیکھنے سے روک دیتی ہے بس جب طمع اور غرض دونوں ہوں تب تو بالکل کور و کر ہو جائیگا۔ نعوذ باللہ۔

ہمچنانکہ آں جنیں را طمع خوں — کان غذائے اوست در اوطان دوں

یعنی جسطرح کہ اُس جنین کو خون کی طمع نے جو کہ اُسکی غذا اُس وطن ذلیل میں تھی۔

از حدیث ایں جہاں محجوب کرد — خون تن را در دلش محبوب کرد

یعنی اس جہان کی باتوں سے محجوب کر دیا اور خون تن کو اُسکے دل میں محبوب کر دیا اور نتیجہ یہ ہوا کہ۔

زیں ہمہ انواع نعمت ماند فرد — غیر خوں او می نداند چاشت خورد

یعنی ان تمام قسم قسم کی نعمتوں سے محروم رہا اور وہ سوائے خون کے کوئی غذا کھانا جانتا ہی نہیں اسی طرح

بر تو ہم طمع خوشی ایں جہاں — شد حجاب آں خوشی جاوداں

یعنی تجھ پر بھی اس جہان کی خوشی اُس خوشی جاودانی سے حجاب ہو گئی ہے۔

طمع و ذوق ایں حیات پُر غرور　　از حیات راستینت کرد دور

یعنی اس حیات پُر غرور کی طمع اور ذوق نے تمکو حیات جاودانی سے دور کر دیا ہے جب معلوم ہوا کہ اُس جہان کی طمع ہی نے تمکو اندھا بنا رکھا ہے تو آگے اسپر تفریع فرماتے ہیں کہ۔

پس طمع کورت کند نیکو بداں　　پرتو پوشاند یقیں را بے گماں

یعنی پس طمع تمکو اندھا کر دیتی ہے خوب جان لو وہ تمپر یقین کو بے شک پوشیدہ کر دیتی ہے۔

حق ترا باطل نماید از طمع　　در تو صد کوری فزاید از طمع

یعنی تمکو طمع کی وجہ سے حق باطل دکھائی دینے لگتا ہے اور طمع سے تمہارے اندر سیکڑوں نابینائیاں زیادہ ہو جاتی ہیں۔

از طمع بیزار شو چوں راستاں　　تانہی پا بر سر آں آستاں

(۳۱)

یعنی طمع سے سچے لوگوں کی طرح بیزار ہو جاؤ تاکہ اُس آستان (حق) پر سر رکھ سکو مطلب یہ کہ تاکہ وہاں تک رسائی ہو سکے لہٰذا اول طمع کو اپنے اندر سے زائل کرو۔

کاندراں در چوں درائی وارہی　　از غم و شادی قدم بیروں نہی

یعنی اُس درِ حق میں جب تم آجاؤ گے تو غم اور خوشی سے قدم باہر رکھو گے مطلب یہ کہ جب اُس در تک رسائی ہو گئی تو پھر سب غم و شادی سے چھوٹ جاؤ گے اور راحت و آرام نصیب ہو جاویگا اور طمع کے ترک ہی پر نتیجہ ہوگا کہ۔

چشم جانت روشن و حق بیں شود　　بے ظلام کفر نور دین شود

یعنی تمہاری چشم باطن روشن اور حق بیں ہو جاویگی اور بے ظلمت کفر کے (خالص) نور دین ہو جاویگی مطلب یہ کہ اگر ان اخلاق رذیلہ کا دفعیہ مجاہدہ سے کر دیا تو پھر حق تعالیٰ تمکو نور ایمان نصیب کریگا اور سراپا نور ہی نور ہو جاؤ گے۔

پند مرداں را پذیرا شو بجاں　　تا رہی از خوف و مانی در اماں

یعنی مردان حق کی نصائح کو دل و جان سے قبول کرو تاکہ خوف سے چھوٹ جاؤ اور امن میں ہو جاؤ خوف سے مراد

پریشانی دنیاوی ہے مطلب یہ کہ اولیاء اللہ اور علماء کرام کی نصائح کو گوش دل سے سنو اور ان کو قبول کرو تاکہ تمکو یہ پریشانیاں دنیا کی غموں اور آرام اور راحت سے ہو جاؤ ورنہ اگر نہ سنوگے تو یاد رہے ہمیشہ خسران و ناکامی میں رہوگے آگے فرماتے ہیں کہ۔

## بشنو اکنوں قصۂ تمثیل آں تا بیابی در حقیقت نور جاں

یعنی اب تم ایک قصہ اسکی مثال میں سنلو تاکہ حقیقت میں نور جان تم پاؤ یعنی تاکہ تمھارے قلب میں نور پیدا ہو لہذا ایک قصہ تمثیلاً سنلو آگے ایک قصہ بیان کرتے ہیں جسکا حاصل یہ ہے کہ ایک بزرگ نے جنگل میں چند آدمیونکو کہ وہ بھوکے تھے منع کیا تھا کہ دیکھو اس جنگل میں ہاتھی کے بچے ہیں مگر تم ان کو مت کھانا ورنہ ہاتھی تمکو پھاڑ ڈالیں گے اس نصیحت پر بعض نے عمل کیا اور بعض نے نہ کیا بلکہ خوب کھائے رات کو جب سوگئے ان بچوں کے ماں باپ آئے بچوں کو نہ پاکر تلاش کیا اُسمیں ان لوگوں کے پاس بھی گذر ہوا تو انھوں نے ان لوگوں کے منہ کو سونگھا جس نے کھایا تھا اسکی منہ میں سے تو گوشت کی بو آئی اسکو انھوں نے چیر پھاڑ دیا اور جس نے نہ کھایا تھا اسکے منہ سے چونکہ بو نہ آئی لہذا چھوڑ گئے تو دیکھو جس نے ناصح کی نصیحت کو سنا وہ تو بچگیا کہ اسکو ہاتھی نے مارا نہیں اور جس نے عمل نہ کیا اس نے اپنی جان دی لہذا چاہیئے کہ ناصحین راہ حق کی نصیحت کو ضرور قبول کرو ورنہ ہلاک ہوگے اب حکایت سنو۔

(۳۲)

## شرح حبیبی

| | |
|---|---|
| آں شنیدستی کہ در ہندوستاں | دید دانائے گروہ دوستاں |
| گرسنہ ماندہ شدہ بے برگ و عور | می رسیدند از سفر و ز راہ دور |
| مہر دانائیش جوشید و بگفت | خوش سلامے شان و چوں گل برشگفت |
| گفت دانم کز تجوع وز خلا | جمع آمد رنجتان زیں کربلا |
| لیک اللہ اللہ اے قوم جلیل | تا نباشد خوردتاں فرزند پیل |

# ملحقه من رسالة التائيد المذكورة في آخر التمهيد

## سورة الاعراف

**قوله تعالى** قل امر ربي بالقسط اى بالعدل و هو ان لا تميل الى شئ سوى الله تعالى

**قوله تعالى** . وادعوه مخلصين له الدين قال بعض المشائخ الاخلاص نسيان رؤية الخلق لدوام النظر الى الخالق -

**قوله تعالى** كلوا واشربوا ولا تسرفوا اى خذوا من الدنيا ما يستر العورة ويسد الجوعة فحسب الا ان يوذيكم الحر والبرد فالبسوا ما يدفع الحر والبرد ولا تزيدوا على ذلك تنعما من لين اللباس وطيب الطعام ولا تجملا ولا تفاخرا على الفقراء فانه اسراف ٭

**قوله تعالى** والبلد الطيب يخرج نباته باذن ربه فالبلد الطيب (يدخل في عمومه) نفس المومن وفيه بيان لظهور ما فيه استعداد بالذكر والطاعة)

**قوله تعالى** فاذكروا الاء الله لعلكم تفلحون امرهم بذكر الاء الله لكى يودى الى محبة الله فان القلوب مجبولة على حب من احسن اليها وهو نوع من المراقبة)

**قوله تعالى** وما ارسلنا في قرية من نبي الا اخذنا

# اضافه

## از رسالۂ تائید

## سورۂ اعراف

**قوله تعالى** قل امر ربي بالقسط - عدل یہ ہے کہ تو کسی چیز کی طرف بجز اللہ کے مائل نہ ہو

**قوله تعالى** وادعوه مخلصين له الدين بعض مشائخ نے فرمایا ہے کہ اخلاص یہ ہے کہ خالق پر علی الدوام نظر رکھنے کی وجہ سے خلق پر نظر کرنے کو فراموش کر دے

**قوله تعالى** كلوا واشربوا ولا تسرفوا یعنی دنیا سے بقدر ستر ڈھانکنے کے اور بھوک روکنے کے لو اور بس مگر یہ کہ تم کو گرمی سردی تکلیف دے تو اس قدر اور پہن لو جو گرمی و سردی دفع کر دے اور اس سے زیادتی مت کرو تنعم کے طور پر جیسے نرم لباس اور خوش خوراکی اور نہ آرائش کے طور پر اور نہ غریبوں کے مقابلہ میں تفاخر کے طور پر کیونکہ یہ اسراف ہے

**قوله تعالى** والبلد الطيب يخرج نباته باذن ربه تو پاکیزہ شہر (کے عموم میں داخل ہے) نفس مومن (اور اس آیت میں نفس مومن کے اندر جو استعداد ذکر و طاعت کی ہے اس کے ظہور کا بیان ہے)۔

**قوله تعالى** فاذكروا الاء الله لعلكم تفلحون اللہ تعالیٰ نے ان کو نعمتوں کے یاد کرنے کا حکم دیا کہ وہ یاد کرنا محبت الٰہی کا سبب بن جاوے - کیونکہ اپنے محسن کی محبت قلوب کا امر جبلی ہے (اور یہ ایک قسم کا مراقبہ ہے۔)

**قوله تعالى** وما ارسلنا في قرية من نبي الا اخذنا

۳۲

اھلھا بالباساء والضراء لعلھم یضرعون فاللہ تعالیٰ یدعو عبادہ الی بابہ لطفا فان ابوا فعنفا

**قولہ تعالیٰ** فتم میقات ربہ اربعین لیلۃ وقال علیہ السلام من اخلص للہ تعالیٰ اربعین یوما فطریقھم ماخوذ من ھذہ الآیۃ والحدیث

**قولہ تعالیٰ** ساصرف عن ایاتی الذین یتکبرون فی الارض بغیر الحق ای عن کراماتی ومشاھداتی الذین یتکبرون علی عباد اللہ الفقراء والضعفاء والاولیاء وھذہ الآیۃ دالۃ علی کون المتکبرین بغیر حق محجوبین عما للاولیاء والعرفاء ویدل ایضا علی ان التکبر نوعان بحق وبغیر حق فالتکبر بالحق ھو تکبر الفقراء علی الاغنیاء والضعفاء علی الاقویاء والمومنین علی الکافرین قال اللہ تعالیٰ اذلۃ علی المومنین اعزۃ علی الکافرین

**قولہ تعالیٰ** فرجع موسیٰ الی قومہ غضبان و ذلک دلالۃ علی جواز ان یغضب الشیخ المربی علی مریدہ

**قولہ تعالیٰ** واتل علیھم نبأ الذی اتیناہ ایتنا ای الکرامات منا فانسلخ منھا اعلم ان الانسلاخ نوعان انسلاخ من خیر الی شر وانسلاخ من شر الی خیر وذلک ھی تبدل ھذہ الصفات وھی الحقد والحسد والکبر واضرابھا بصفات حمیدۃ وھو الفناء واما الانسلاخ من خیر الی شر ھو الرجوع من البالغ الی الابتداء بالمقامات والدرجات التی ارتقی فیھا فینزل عنھا وانما نزل الی ابتدائہ وھو مقام الایمان فربما یبقی علی ذلک ومنھم من لا یبقی

اھلھا بالباساء والضراء لعلھم یضرعون اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کو اپنی درگاہ کی طرف لطف سے بلاتا ہے پھر اگر وہ انکار کرتے ہیں تو سختی سے بلاتا ہے۔

**قولہ تعالیٰ** فتم میقات ربہ اربعین لیلۃ فرمایا نبی علیہ السلام نے جو شخص اللہ کی چالیس دن اخلاص سے عبادت کرے تو ان حضرات کا طریقہ (چلہ نشینی) اس آیت سے ماخوذ ہے

**قولہ تعالیٰ** ساصرف عن ایاتی الذین یتکبرون فی الارض بغیر الحق یعنی اپنی کرامتوں اور اپنے مشاہدوں سے ان لوگوں کو (دور رکھتا ہوں) جو خدا کے بندوں یعنی فقیروں اور کمزوروں اور ولیوں پر تکبر کرتے ہیں اور یہ آیت دلالت کرتی ہے ناحق تکبر کرنے والوں کے محجوب ہونے پر کمالات اولیاء و عارفین سے اور اسپر بھی دلالت کرتی ہے کہ تکبر دو قسم پر ہے بحق اور ناحق سو تکبر بحق غریبوں کا تکبر ہے امیروں پر اور کمزوروں کا زورمندوں پر اور مسلمانوں کا کافروں پر فرمایا اللہ تعالیٰ نے وہ مسلمانوں کے مقابلہ میں نرم ہیں کافروں کے مقابلہ میں سخت ہیں

**قولہ تعالیٰ** فرجع موسیٰ الی قومہ غضبان یہ آیت دال ہے اسپر کہ شیخ مربی کو اپنے مرید پر غصہ کرنا جائز ہے (جب کوئی داعی ہو)

**قولہ تعالیٰ** واتل علیھم نبأ الذی اتیناہ ایاتنا جاننا چاہیئے کہ انسلاخ دو قسم پر ہے ایک خیر سے نکلنا شر کیطرف اور ایک شر سے نکلنا خیر کیطرف اور یہ دوسری قسم بدلجانا ان صفات کا یعنی کینہ اور حسد اور کبر اور ان کے امثال کا صفات حمیدہ کے ساتھ اور فنا یہی ہے اور خیر سے شر کیطرف نکلنا یہ ہے کہ جو شخص مقامات اور درجات تک جنمیں وہ ترقی کر رہا ہو پہونچا ہو پھر ابتداء کی طرف لوٹ آوے اور ان مقامات سے اترا ہو اور جب ابتداء کیطرف سالک اترتا ہے اور وہ مقام ہے ایمان کا تو اکثر اوقات

والعیاذ باللہ تعالیٰ حتی یتسافل ومنہم من یسقط من اعلیٰ مقاماتہ بمرۃ واحدۃ الی اسفل السافلین کاللعین ابلیس و بلعم بن باعوراء ولو شئنا لرفعناہ بہا الی علیین وھذا دلیل علی انہ تعالیٰ لم یرفعہ بعد الی درجات المشاھدۃ لان الواصل لا یرجع والفانی لا یرد ولکنہ اخلد الی الارض ای اختار الدنیا و رضی بہ فاللہ تعالیٰ بین ان نزولہ الی السفل انما کان بکسبہ وسوء اختیارہ لنفسہ وھذا ایضًا دلیل علی انہ کان بعد فی مقامات الکسب والطریقۃ لان ما بعد الکسب لیس اختیاریا فلا یقدر معہ علی الاخلاد الیہا وھذہ الآیۃ دالۃ علی ان الولی لا ینبغی ان یامن ما دام حیا فی دار التکلیف ولو بلغ الی ما بعد الکسب لا یعلم بہ یقینا فعسے لم یبلغ)

اسی حالت پر باقی رہتا ہے اور بعضے اسپر بھی نہیں ٹھیرتے یہاں تک کہ نعوذ باللہ اسفل السافلین یعنی کفر تک گر جاتے ہیں اور ان میں سے بعضے دفعۃً ہی اسفل السافلین تک گر جاتے ہیں جیسے ابلیس لعین اور بلعم بن باعورا ولو شئنا لرفعناہ بہا یہ دلیل ہے اس امر کی کہ اللہ تعالیٰ نے اسکو درجات مشاہدہ تک ہنوز نہیں بلند کیا تھا (کیونکہ واصل راجع نہیں ہوتا اور فانی واپس نہیں ہوتا) ولکنہ اخلد الی الارض یعنی دنیا کو اختیار کر لیا اور اسکے ساتھ راضی ہو گیا سو اللہ تعالیٰ نے بیان فرما دیا کہ اس کا نیچے اترنا اسکے عمل اور اسکے سوء اختیار سے تھا جو اس نے اپنے نفس کے لیے تجویز کیا تھا اور یہ اس کی بھی دلیل ہے کہ وہ ہنوز مقامات کسب اور راستہ میں تھا (کیونکہ جو کسب کے بعد حاصل ہوتا ہے وہ اختیاری نہیں تو اسکے ساتھ زمین کی طرف مائل نہیں ہو سکتا) اور یہ آیت اس امر پر دال ہے کہ ولی کو مامون ہونا مناسب نہیں جبتک وہ دار التکلیف میں زندہ ہے (اور ما بعد الکسب تک پہونچنا یقینًا معلوم ہو نہیں سکتا تو کیا عجب ہے کہ ہنوز نہ پہونچا ہو۔)

قولہ تعالیٰ لہم قلوب لا یفقہون بہا ولہم اعین لا یبصرون بہا ولہم اذان لا یسمعون بہا۔ اعلم ان القلوب جمع واحدھا قلب وانہ یستعمل لمسمیات کثیرۃ والاقرب الی افہام العوام قلب البدن ثم قلب النفس فی قلب البدن ثم قلب لطیف فہو قلب النفس من قلب النفس ثم فی ھذا القلب العقل والروح الذی نسمیہ سرا وھذا السر قلب القلب الذی فیہ العقل ثم العقل والسر نوران روحانیان ثم الخفی بعد ذلک سر السر وقلبہ و عینہ فافہم (معطوف علی العقل والروح) فقولہ تعالیٰ لہم قلوب لا یفقہون بہا عنی بالقلب

قولہ تعالیٰ لہم قلوب لا یفقہون بہا ولہم اعین لا یبصرون بہا ولہم آذان لا یسمعون بہا جاننا چاہیئے کہ قلوب جمع ہے اس کا واحد قلب ہے اور قلب بہت معنی میں مستعمل ہوتا ہے اور قریب تر فہم عوام کے قلب بدنی ہے پھر قلب بدنی میں قلب نفس ہے پھر ایک اور قلب ہے جو قلب نفس سے بھی زیادہ لطیف ہے تو وہ قلب نفس کے اندر ہے پھر اس قلب میں عقل اور روح ہے جسکو ہم سر کہتے ہیں اور یہ سر اس قلب کا قلب ہے جسمیں عقل ہے پھر عقل اور سر یہ دو روحانی نور ہیں پھر خفی ہے بعد اسکے جو سر السر ہے اور اسی طرح اس کا دل اور اسکی آنکھ ہے خوب سمجھ لو اور قول اللہ تعالیٰ کا ان کے ایسے دل ہیں جن سے وہ سمجھتے نہیں مراد

الذی هو محل السر والعقل لان قلب البدن
کانوا یفقهون به مدرکاته) وقوله ولهم اعین
وقوله لهم اذان انما اراد بذلک عیون القلب
واذان القلب لانهم کانوا یسمعون ویبصرون
بحواسهم الظاهرة اولئک کالانعام بل هم اضل
لانه لیس للانعام والبهائم عیون واذان فی
قلوبهم کما للانسان هذه العیون والاذان
الباطنة ومع ذلک ضلوا فکانوا اضل من الانعام
والبهائم روثبت بهذا التقریر ما قالوا بوجود
اللطائف فی الانسان)

یہ حضرات قائل ہیں یعنی وجود لطائف کا انسان میں)

**قوله تعالیٰ** ان ولیی الله الذی نزل الکتاب
وهو یتولی الصلحین بزیادة التوفیق والعصمة
والهدایة الی الحق ملا یتولی غیر الصالحین
بل یکلهم الی انفسهم

**قوله تعالیٰ** ان الذین اتقوا اذا مسهم طئف
من الشیطان تذکروا فاذا هم مبصرون یعنی اذا
مسهم الشیطان بالوسوسة والتشویش وارسال
ستور وارخاء الحجاب علی القلب تذکروا الله
تعالی وذکروا اسمه فاذا تذکروا وایردوا الله تعالی
عنهم ویرفع حجبه ویبصر قلب الذاکر وان ابلغ
الاسنة الذکر فی افادة تصفیة السر انما هو کلمة لا اله
الا الله وانه مجرب

**قوله تعالیٰ** واذکر ربک فی نفسک ای فی قلبک
من النفس باطن فالذکر فیه یکون باطنا ظاهرا

# الملحقة

۳۶

اس سے وہ قلب ہے جو محل سر عقل ہے اسلیئے کہ قلب بدن سے
تو وہ اسکے مدرکات کو سمجھتے تھے) اور قول اللہ تعالیٰ کا اور
ان کی ایسی آنکھیں ہیں اور قول اللہ تعالیٰ کا انکے ایسے
کان ہیں مراد ان سے قلب کی آنکھیں اور قلب کے کان ہیں
وجہ اسکی یہ ہے کہ وہ حواس ظاہرہ سے تو سنتے دیکھتے تھے۔
اولئک کالانعام بل هم اضل کیونکہ چوپائے اور
جانوروں کے دلوں میں آنکھیں اور کان نہیں جیسا کہ انسان
میں یہ آنکھ اور کان باطنی ہیں اور پھر باوجود اسکے یہ لوگ
بے راہ ہوگئے تو چوپایوں اور جانوروں سے بھی زیادہ
بے راہ ٹھیرے (اور اس تقریر سے وہ ثابت ہوگیا جسکے

**قوله تعالیٰ** ان ولیی الله الذی نزل الکتاب وهو
یتولی الصلحین زیادہ توفیق دیکر اور حفاظت فرما کر
اور ہدایت الی الحق فرما کر اننی ان لوگوں کی کارسازی
نہیں کرتا جو نیک نہیں ہیں بلکہ انکو انکی نفوس کے حوالہ کر دیتا ہے

**قوله تعالیٰ** ان الذین اتقوا اذا مسهم طئف
من الشیطان تذکروا فاذا هم مبصرون یعنی جب
ان کو شیطان چھوتا ہے وسوسہ ڈالکر اور پریشان کرکے
اور پردے اور حجاب قلب پر ڈالکر تو وہ اللہ کا ذکر کرتے
ہیں اور اس کا نام لیتے ہیں پھر جب وہ ذکر کرتے ہیں تو
اللہ تعالیٰ ان سے وہ پردے دور کر دیتا ہے اور اٹھا دیتا
ہے اور قلب ذاکر کو بینا کر دیتا ہے اور کلمات ذکر میں سب سے
زیادہ مفید تصفیہ سر میں کلمہ لا الہ الا اللہ ہے اور یہ مجرب ہے

**قوله تعالیٰ** واذکر ربک فی نفسک یعنی اپنے دل سے کیونکہ نفس
باطن ہے پس جو ذکر اس میں ہوگا وہ بھی ظاہر بات ہے کہ باطن ہوگا

# تمام ہوا اضافہ

# سورة الانفال

قوله تعالى انما المؤمنون الذين اذا ذكر الله وجلت قلوبهم واذا تليت عليهم اياته زادتهم ايمانا وعلى ربهم يتوكلون الذين يقيمون الصلوة ومما رزقناهم ينفقون اولئك هم المؤمنون حقا الآية جمعت الآية بين جميع اوصاف السالكين من الحال وهي الوجل والعقائد وهي الايمان والعمل الباطني وهو التوكل والاعمال الظاهرة من الصلوة والانفاق ونص على ان الايمان الكامل هو الجمع بين جميعها فثبت كون الصوفية كاملين في الايمان لجمعهم جميعها۔

قوله تعالى كما اخرجك ربك من بيتك بالحق وان فريقا من المؤمنين لكارهون وقوله تعالى وتودون ان غير ذات الشوكة تكون لكم دل الاول على كون بعض النفع في صورة الضرر والثاني على كون بعض الضرر في صورة النفع وغيره فالعارفون في احوالهم ومعاملاتهم كل حين والمسئلة معروفة عندهم بعنوان اللطف في صورة القهر والقهر في صورة اللطف

قوله تعالى وما جعله الله الا بشرى ولتطمئن به قلوبكم وما النصر الا من عند الله دل على ان في الاسباب حكمة مع كون الاسباب غير موثرة حقيقة وكون المسببات كلها من الله تعالى

قوله تعالى اذ يغشيكم النعاس في الروح وهدوء القوى البدنية والصفات النفسانية بنزول السكينة امنة منه اي امن من عنده سبحانه وتعالى

# سورۃ الانفال

قولہ تعالیٰ انما المؤمنون الذین اذا ذکر اللہ وجلت قلوبہم الی قولہ ہم المؤمنون حقا ترجمہ بس ایمان والے تو ایسے ہوتے ہیں کہ جب اللہ تعالیٰ کا ذکر آتا ہے تو ان کے قلوب ڈر جاتے ہیں اور جب اللہ کی آیتیں ان کو پڑھ کر سنائی جاتی ہیں تو وہ آیتیں ان کے ایمان کو اور زیادہ کر دیتی ہیں اور وہ لوگ اپنے رب پر توکل کرتے ہیں جو کہ نماز کی پابندی کرتے ہیں اور ہم نے ان کو جو کچھ دیا ہے وہ اس میں سے خرچ کرتے ہیں سچے ایمان والے یہ لوگ ہیں۔

یہ آیت جامع ہے اوصاف سالکین کی یعنی حال بھی کہ وجل ہے اور عقائد بھی کہ ایمان ہے اور عمل باطنی بھی کہ توکل ہے اور عمل ظاہر بھی کہ صلوۃ اور انفاق ہے اور اس پر نص ہے کہ ایمان کامل ان سب اوصاف کو جمع کرنا ہے اور چونکہ صوفیہ ان سب اوصاف کو جامع ہیں اس سے انکا کامل الایمان ہونا ثابت ہو گیا

قولہ تعالیٰ کما اخرجک ربک من بیتک بالحق وان فریقا من المؤمنین لکارہون ترجمہ جیسا آپ کے رب نے آپکے گھر سے مصلحت کیساتھ آپکو روانہ کیا اور مسلمانوں کی ایک جماعت اسکو گراں سمجھتی تھی وقولہ تعالیٰ وتودون ان غیر ذات الشوکۃ تکون لکم کہ وہ تمہارے ہاتھ آجاویگی اور تم اس تمنا میں تھے کہ غیر مسلح جماعت تمہارے ہاتھ آجاوے

آیت اول سے معلوم ہوتا ہے کہ کبھی نفع بصورت ضرر ہوتا ہے اور ثانی سے معلوم ہوتا ہے کہ کبھی ضرر بصورت نفع ہوتا ہے اور عارفین اسکو ہر وقت اپنے معاملات اور احوال میں مشاہدہ کرتے ہیں

قولہ تعالیٰ وما جعلہ اللہ الا بشری ولتطمئن بہ قلوبکم وما النصر الا من عند اللہ ترجمہ اور اللہ تعالیٰ نے یہ امداد محض اسلئے کی کہ بشارت ہو اور تاکہ تمہارے دلوں کو قرار ہو جاوے اور نصرت صرف اللہ ہی کیطرف سے ہے۔ اس پر دال ہے کہ باوجود اسباب کے غیر موثر ہونے اور مسببات کے منجانب اللہ ہونے کے پھر بھی اسباب میں حکمتیں ہیں

قولہ تعالیٰ اذ یغشیکم النعاس امنۃ منہ ترجمہ اس وقت کو یاد کرو جبکہ اللہ تم پر اونگھ طاری کر رہا تھا یعنی نزول سکینہ سے قوی بدنیہ وصفات نفسانیہ کا ساکن ہونا امنۃ منہ یعنی حق تعالیٰ کیطرف سے امن

وارتدا وإذ شأن العارض ان يزول وهم مقصودون بالذات كذا في الروح ولكن اما بعد الا من قوله

كیونكہ عارض كی شان یہی ہوتی ہے كہ زائل ہو جاتا ہے وهم مقصودون یعنی بالذات اه كذا فی الروح

تعالى واعلموا ان الله يحول بين المرء وقلبه - فيزول الاستعداد فانتهزوا الفرصة كذا في الروح

اسمیں اثبات ہے مسئلہ استعداد كا) اور یہ سطح بھی آیت علاوہ ان الله يحول بين المرء وقلبه كا حاصل بھی یہی ہے كہ پھر استعداد زائل ہو جاوے گی اسلیئے فرصت كو غنیمت سمجھو كذا فی الروح -

**قوله تعالى** واتقوا فتنة لا تصيبن الذين ظلموا منكم خاصة بل تشملهم وغيرهم بشوم الصحبة كذا في الروح اى مع المداهنة

یعنی جبكہ مداہنت ہو -

**قوله تعالى** والتقوا فتنة لا تصيبن الذين ظلموا منكم خاصة ترجمہ اور تم ایسے وبال سے بچو كہ جو خاص انہیں لوگوں پر واقع ہوگا جو تم میں ان گناہوں كے مرتكب ہوئے ہیں یعنی بلكہ انكو اور دوسروں كو بوجہ شوم صحبت كے شامل ہوگا

**قوله تعالى** وما كانوا اولياءه ان اولياءه الا المتقون في الروح رجع الضميرين الى المسجد هو المتبادر المروى عن ابى جعفر والحسن وقيل هما راجعان اليه تعالى ويفسر المتقون حينئذ بما هو اخص من المسلمين لان ولاية الله تعالى لها فيها ابعض مراتبه الثانية من التقوى وان وجدت المرتبة منها فالولاية ولاية كبرى وهذا ما نعرفه من نصوص الشريعة المطهرة وغالب الجهلة اليوم

**قوله تعالى** وما كانوا اولياءه ان اولياءه الا المتقون ترجمہ حالانكہ وہ لوگ اس مسجد كے متولی ہونے كے بھی اہل نہیں اسكے متولی سوا متقیوں كے اور كوئی بھی اشخاص نہیں۔ بعض كے نزدیك الله تعالى كی طرف ضمیر راجع ہے پس تقوی كا شرط ولایت ہونا منصوص ہے اور دوسری آیت سورہ یونس كی الا ان اولياء الله لا خوف عليهم بلا دوسرا احتمال كے اسمیں نص ہے آجكل تاركین شریعت كو ولی سمجھا جاتا ہے - انا لله

على ان الولى هو المجنون ويعبرون عنه بالمجذوب وكلما اطبق جنونه وكثر هذيانه واستقذرت النفوس السليمة احواله كانت ولايته اكمل وتصرفه في ملك الله تعالى اتم وبعضهم يطلق الولى عليه وعلى من ترك الاحكام الشرعية ومرق من الدين المحمدى وتكلم بكلمات القوم وتزيا بزيهم وليس منهم في عير ولا نفير الى قوله ولكن الكلام فيهم من الشيخ الاكبر قدس سره في الفتوحات يتجوز ذلك الى السماء يسعى من نقص القمة الى ابن بيسى من نقص بماء اه وان لم نرض بكون ذلك المضمون تحت هذه الاية لكون هذا الارجاع مرجوحا فاجعله تحت آية سورة يونس من قوله تعالى الا ان اولياء الله لا خوف عليهم ولا هم يحزنون الذين آمنوا وكانوا يتقون فان فيها نصا على كون ولاية الله تعالى خاصة بالمتقين

**قوله تعالى** اذ يريكهم الله في منامك قليلا دل على اخفاء الله تعالى بعض الواقعات في بعض الاوقات

**قوله تعالى** اذ يريكهم الله في منامك قليلا ترجمہ وقت بھی قابل ذكر ہے كہ جب الله تعالى نے آپكے خواب میں آپ كو

| | |
|---|---|
| پیل هست این سو که اکنون می روید | پند من از جان و از دل بشنوید |
| پیل بچگانند اندر راه تان | صید ایشان هست بس دلخواه تان |
| بس ضعیف اند و لطیف اند و سمین | لیک مادرشان بود اندر کمین |
| از پی فرزند صد فرسنگ راه | می بگردد در حنین و آه آه |
| دود و آتش آید از خرطوم او | الحذر از کودک مرحوم او |
| اولیا اطفال حق اند ای پسر | غائبی و حاضری بس باخبر |
| غائبی مندیش از نقصان شان | کو کشد کین از برائے جان شان (۱) |
| گفت اطفال من اند این اولیا | در غریبی فرد از کار و کیا |
| از برائے امتحان خوار و یتیم | لیک اندر سر منم با او ندیم |
| پشت دار جمله عصمتهائے من | گوئیا هستند خود اجزائے من |
| هان و هان این دلق پوشان من اند | صد هزار اندر هزار و یک تن اند |
| ورنه کے کردے بیک چوب هنر | موسئی فرعون را زیر و زبر |
| ورنه کے کردے بیک نفرین بد | نوح شرق و غرب را غرقاب خود |

بر نکندی یک دو جای لوط راد ‌ ‌ جمله شهرستانشان الا مراد

گشت شهرستان چون فردوس شان ‌ ‌ وجلهٔ آب سیه رو بین نشان

سوئے شام است این نشان و این خبر ‌ ‌ در ره قدسش ببین بر رهگذر

صد هزاران اولیائے حق پرست ‌ ‌ خود بهر قرنے سیاستها بدست

گر بگویم این بیان افزون شود ‌ ‌ خود جگر چه بود که کوهها خون شود

خون شود کهها و باز آن بفسرد ‌ ‌ تو نبینی خون شدن کوری و رد

طرفه کورے دوربین و تیز چشم ‌ ‌ لیک از اشتر نبیند غیر پشم

مو بمو بیند ز صرفه حرص انس ‌ ‌ رقص بے مقصود دارد همچو خرس

مو بمو بیند ز حرص خود بشر ‌ ‌ رقص او خالی ز خشم و تیز پشم

(۲)

رقص آنجا کن که خود را بشکنی ‌ ‌ پنبه را از ریش شهوت برکنی

رقص و جولان بر سر میدان کنند ‌ ‌ رقص اندر خون خود مردان کنند

چون رهند از دست خود دستے زنند ‌ ‌ چون جهند از نقص خود رقصے کنند

مطربانشان از درون دف می زنند ‌ ‌ بحرها در شورشان کف می زنند

تو نه بینی برگ ها با شاخها ‏ ‏ کف زنان رقصان ز تحریک صبا

تو نه بینی لیک بهر گوش شان ‏ ‏ برگ ها با شاخها هم کف زنان

تو نه بینی برگ ها را کف زدن ‏ ‏ گوش دل باید نه این گوش بدن

گوش سر بر بند از هزل و دروغ ‏ ‏ تا به بینی شهر جان را با فروغ

ہین دہان بر بند از هزل ای عمو ‏ ‏ جز حدیث روی او چیزے مگو

سر کشد گوش محمد در سخن ‏ ‏ کش بگوید در نبی حق هو اذن

سر بسر گوش است و چشم است آن نبی ‏ ‏ رحمت حق مرضع است و ما صبی

(۳)

این سخن پایان ندارد باز ران ‏ ‏ سوئے اهل پیل و بر آغاز ران

هر دهان را پیل بوی می کند ‏ ‏ گرد معده هر بشر بر می تند

تا کجا یابد کباب پور خویش ‏ ‏ تا نماید انتقام و زور خویش

وا نماید در جزائش قهر و نیش ‏ ‏ هر کجا بوئے برد از پور خویش

تا کجا بوئے کباب بچه را ‏ ‏ یابد و خشمش زند اندر جزا

گوشتهائے بندگان حق خوری ‏ ‏ غیبت ایشان کنی کیفر بری

هین کہ بویائے دہان تان خالق است — کے برد جان غیر آن کو حاذق است

وائے آن افسوسئے کش بوئے گیر — باشد اندر گور منکر با نکیر

نے دہان دزدیدن امکان زان مہان — نے توان خوش کردن از دارو دہان

آب و روغن نیست مر روپوش را — راہ حیلت نیست عقل و ہوش را

چند کوبد زخمہائے گرزشان — بر سر ہر ژاژخا و برزشان

گرز عزرائیل را بنگر اثر — گر نبینی چوب و آہن در صور

ہم بصورت می نماید گہ گہے — زان ہمہ رنجور باشد آگہے (۴)

گوید آن رنجور کاے یار حرم — چیست این شمشیر بر فرق سرم

چون نمی بیند کس از یاران او — در جواب آیند یاران کاے عمو

ما نمی بینیم باشد این خیال — چہ خیالست این کہ ہست این ارتحال

چہ خیالست این کہ این چرخ نگون — از نہیب آن خیالے شد کنون

گرزہا و تیغہا محسوس شد — پیش بیمار و سرش منکوس شد

او ہمی بیند کہ آن از بہر اوست — چشم دشمن بستہ زان و چشم دوست

حرص دنیا رفت و چشمش تیز شد / چشم او روشن کہ خونریز شد

مرغ بے ہنگام شد آن چشم او / از نتیجہ کبر او و خشم او

سر بریدن واجب آمد مرغ را / کو بغیر وقت جنباند درا

ہر زمان نزعی است جزو جانت را / بنگر اندر نزع جان ایمانت را

عمر تو مانند ہمیان زر است / روز و شب مانند دینار اشمر است

می شمارد می دہد زر بے وقوف / تا کہ خالی گردد و آید خسوف

گر ز کہ بستانی و نہی بجائے / اندر آید کوہ زاں دادن زپائے (۵)

پس بنہ بر جائے ہر دم را عوض / تا ز واسجد واقترب یابی غرض

در تمامی کارہا چندیں مکوش * / جز بکارے کہ بود در دین مکوش

عاقبت تو رفت خواہی ناتمام / کارہایت ابتر و نانت تو خام

وین عمارت کردن گور و لحد / نے بہ سنگ است و نہ چوب و نے لبد

بلکہ خود را در صفا گورے کنی * / در منی آن کنی دفن این منی

خاک او گردی و مدفون غمش / تا دمت یابد مددہا از دمش

| | |
|---|---|
| گور خانہ قبہ ہا و کنگرہ | نبود از اصحاب معنی آں سرہ |
| بنگر اکنوں زندہ اطلس پوش را | ہیچ اطلس دست گیرد ہوش را |
| در عذاب منکرست آں جان او | کژدم غم در دل غمدان او |
| از بروں بر ظاہرش نقش و نگار | وز دروں اندیشہائے زار زار |
| واں یکے بینی دراں دلق کہن | چوں نبات اندیشہ و شکر سخن |

(۶)

تو نے سنا ہوگا کہ ہندوستان میں ایک حکیم نے چند رفقا کی ایک جماعت دیکھی کہ وہ بھوکے اور بے سروسامان ہیں اور دور و دراز سے سفر کر کے چلے آرہے ہیں بمقتضائے علمیت اسکی شفقت نے جوش مارا اور بہت تپاک سے سلام کیا اور ان سے ملکر گل کی طرح شگفتہ ہوگیا اور یہ کہا کہ یہ تو میں جانتا ہوں کہ اس بے سروسامانی کے باعث اور بھوک اور خلو سے معدہ کے سبب تمکو بہت تکلیف ہے لیکن خدا کیلئے آپ بزرگان ہاتھی کا بچہ نہ کھالیویں یہ میں اسلئے کہتا ہوں کہ ادہر جسطرفت تم اب جارہے ہو ایک ہاتھی رہتا ہے تم میری نصیحت کو غور و توجہ سے اور بقصد عمل سنو بے التفاتی مت کرو (یہ ایک جملہ معترضہ ہے جو ان کی بے التفاتی دیکھکر اثنائے کلام میں فرمایا گیا ہے پھر نصیحت شروع کرتے ہیں) اس رستہ میں کچھ ہاتھی کے بچے ہیں جنکو دیکھکر اُن کے شکار کیلئے تمہارا جی بہت للچائیگا کیونکہ وہ بہت ہی انفس ہیں اور عمدہ اور موٹے تازے ہیں لیکن یہ یاد رکھو کہ وہ غیر محفوظ نہیں بلکہ اُن کی ماں اُن کی محافظ ہے گو تمہاری نظر سے غائب ہے وہ اپنے بچوں پر اتنی شفیق ہے کہ اُن کے لئے سو فرسخ کا چکر لگاتی ہے اور چنگھاڑتی اور فریاد کرتی جاتی ہے اُس کی سونڈ سے آگ کے شعلے نکلتے ہیں پس تمکو اُسکے بچوں سے نہایت احتراز چاہئے یہاں تک پہونچکر مولانا مضمون ارشادی کی طرف انتقال فرماتے ہیں۔ اور فرماتے ہیں کہ تم اولیاء اللہ کو بھی ایسا ہی سمجھو جیسے ہاتھی کے بچے اہل اللہ حق سبحانہ کے بچے ہیں اور وہ اُن کی غیبت و توجہ الی الخلق کی حالت میں بھی اور حضور و توجہ الی الحق کی صورت میں بھی اُن کا محافظ و نگراں ہے اُن کے نقصان اور مشغولیت بالخلق کے سبب تم یہ خیال نکرنا کہ حق سبحانہ کی نگرانی اور حفاظت ان سے منقطع ہوگئی ہے ہرگز نہیں بلکہ وہ بدستور قائم ہے اور وہ اس حالت میں بھی ان کو ایذا پہونچانے والوں سے انتقام لیتے [illegible] نے فرمایا ہے کہ میرے غریب تنہا اور بے شوکت و شان اولیاء میرے بچے ہیں اچنانچہ [illegible] اسی مقام پر ایک حدیث بدیں مضمون منقول ہے کہ حق سبحانہ اہل اللہ کو ستانے والوں پر اُن کی خاطر

یوں غضبناک ہوتے ہیں جسطرح شیر اپنے بچوں کیلئے اُن کے ایذا دینے والوں پر۔ اس روایت سے اولیاء کا شل اطفال حق سبحانہ ہونا مستفاد ہوتا ہے) میں نے ان کو لوگوں کے امتحان کیلئے بظاہر ذلیل ورلا وارث بنایا ہے لیکن در پردہ میں اُن کا مصاحب ہوں میری حفاظتیں جو مختلف عنوانوں سے ظاہر ہوتی ہیں ان کی معین و مددگار ہیں اور یہ بمنزلہ میرے اجزاء کے ہیں کیونکہ وہ بمنزلہ میری اولاد کے ہیں اور اولاد جزو ہوتی ہے دیکھنا خبردار۔ میرے ہزاروں بچے ایسے ہیں ان کو کوئی اذیت نہ پہونچے گو دیکھنے میں یہ تنہا معلوم ہوں لیکن ہماری اعانت و حمایت سے ان میں کا ایک ایک لاکھوں اور کروڑوں کے برابر ہے ورنہ تم خیال تو کرو کہ اکیلے موسیٰ علیہ السلام فرعون کو ایک لاٹھی سے تلپٹ کیسے کر سکتے تھے اور ایک بددعا سے حضرت نوح علیہ السلام مشرق و مغرب کو کیونکر غرقاب کر سکتے تھے نیز اگر ہماری اعانت و حمایت اُن کے شامل نہ ہوتی تو حضرت لوط علیہ السلام کی ایک دعا کفار کے نامراد ملک کی بیخ کنی ہرگز نہ کر سکتی تھی حالانکہ ان کا بہشت کے مانند گلزار اور بارونق ملک۔ دجلۂ آب سیاہ کی طرح غیر آباد پڑا ہوا ہے اب بھی تم اُس کا نشان دیکھ سکتے ہو ہم تمکو پتہ بھی بتلائے دیتے ہیں شام کی طرف بیت المقدس کو جاتے ہوئے راستہ پر تمکو وہ نشان ملیگا اور اُس سے تمکو اس واقعہ کی تصدیق ہوگی کچھ انہی چند پیغمبروں پر منحصر نہیں بلکہ ہزاروں اہل اللہ اپنے اپنے زمانہ میں مخالفین کی تعذیب اور سرکوبی کا ذریعہ بنتے ہیں۔ اگر میں سب کی تفصیل بیان کروں تو بہت طول ہوا جاتا ہے نیز اُن کے تصور سے کلیجے پھٹتے اور خون ہوتے ہیں کلیجے تو کیا پہاڑ خون ہوتے ہیں اور خون ہو کر پھر منجمد ہو جاتے ہیں تم چونکہ مردود اور اندھے ہو اسلئے تمکو ان کا خون ہونا محسوس نہیں ہوتا یہاں تک بیان کر کے آگے دوسرے مضمون ارشادی کی طرف انتقال فرماتے ہیں۔ اور فرماتے ہیں کہ اندھے تو ہو مگر عجیب قسم کے اندھے ہو کہ اُسکے ساتھ دوربین اور تیز نظر بھی ہو یعنی گو عالم غیب سے اندھے ہو لیکن عالم اجسام میں تمھاری نظر بہت تیز ہے لیکن وہ تیزی بھی عجیب قسم کی ہے کہ اونٹ کی اون تو دکھلائی دیتی ہے مگر اونٹ نہیں دکھلائی دیتا یعنی عالم اجسام میں تمکو غیر مقصود اور غیر نافع اشیاء دکھلائی دیتی ہیں اور مقصود اصلی اور نافع حقیقی تمھاری نظر سے محجوب ہیں چنانچہ آدمی کی حالت یہ ہے کہ حرص کو ذرہ ذرہ دیکھتا ہے اور اُسکے سبب سے بچہ کی طرح بلا غایت محمودہ کے ناچتا ہے اور رات دن جد و جہد میں مصروف ہے اور حرص بال برابر بھی اُسکی نظر سے مخفی نہیں ہوتی لیکن جو جد و جہد وہ اس حرص کے سبب کر رہا ہے اُسمیں بُرائی ہی بُرائی ہے بھلائی اصلاً نہیں۔ مگر نہ وہ اشیاء نافع کو دیکھتا ہے اور نہ سعی لاحاصل کو چھوڑتا ہے ارے ظالم کس خرافات میں مصروف ہے تجھکو جد و جہد اس کام میں کرنی چاہئے جس سے شکستگی و عجز وانکسار پیدا ہو اور یہ جو شہوات کا زخم تجھ میں موجود ہے اسکا پھایا آتار اور ان کو اچھا کر میدان میں ناچنا اور خواہشات نفسانیہ کیلئے جد و جہد کرنا رنڈیوں اور زنخوں اور پست ہمت لوگوں کا کام ہے مرد خون میں رقص کرتے ہیں اور مجاہدہ نفسانی میں جد و جہد کرتے ہیں ان لوگوں کو ابتدا میں تو تکلیف ہوتی ہے مگر جب اپنے کو فنا کر دیتے ہیں اور مرضیات حق سبحانہ کے تابع ہو جاتے ہیں اُسوقت یہ خوشی سے تالیاں بجاتے ہیں اور جب اپنے نقصان سے نکل کر کامل ہو جاتے ہیں تو فرط مسرت سے ناچنے لگتے ہیں (تالیاں بجانے اور ناچنے سے ظاہری کودنا پھاندنا مراد نہیں ہے بلکہ فرط انبساط اور جوش مسرت مقصود ہے مضامین مابعد کو بھی ظاہری معنی پر محمول نہ کرنا چاہئے) ان کی باطنی محفل رقص

وسرود منعقد ہے اور ارباب نشاط شادیانے بجا رہے ہیں اور ان کے اندر شورش و جوش عشق حق سبحانہ کے مندر جوش مار رہے
ہیں۔ اشجار و نباتات حقائق و معارف کی شاخیں اور پتے نسیم لطف الٰہی سے لہرا رہے ہیں اور وجد و طرب میں رقص
کر رہے ہیں اور تالیاں بجا رہے ہیں تم اُن کو نہیں دیکھ سکتے مگر اُن کے کانوں میں اُن شاخوں اور پتوں کے تالیوں کی
آوازیں آرہی ہیں ہم پھر کہتے ہیں کہ تم ایسی تالیاں بجانے کو نہیں معلوم کر سکتے اسلئے کہ اسکے لئے گوش دل کی ضرورت ہے
نہ کہ جسمانی کان کی بلکہ یہ تو اسکے ادراک سے مانع ہے بس اگر تمکو اس بارونق شہر جان کے سیر کی ضرورت ہے جسمیں پر لطف
جلسے اور پر بہار باغ ہیں تو لغویات اور بے حقیقت باتوں کے سننے سے کانوں کو روکو اس سے تمکو وہ بارونق اور پر لطف
شہر جاں نظر آئیگا نیز تمکو صرف کان ہی کے بند کرنے پر اکتفا نہ کرنا چاہیئے بلکہ منہ کو بھی بند کرنا چاہیئے کہ نہ محرمات کھاؤ پیو
اور نہ ناجائز باتیں زبان سے نکالو بلکہ اگر مباحات سے احتراز کرنے میں کچھ ضرر نہو تو ان سے بھی احتراز کرنا مناسب ہے
اور بجز ذکر اللہ حقیقی یا حکمی کوئی بات زبان سے نہ نکالنا چاہیئے (ف ۱ ذکر اللہ حکمی سے مراد وہ باتیں ہیں جو بامر شارع
علیہ السلام ہیں خواہ وجوباً یا استحباباً۔ لذاتہ یا لغیرہ ف ۲ آنکھ کو بھی انہیں دو پر قیاس کرنا چاہیئے) ان نصائح کو کما حقہ
اور اصالۃً تو حق سبحانہ سے جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہی سنتے ہیں جنکو حق سبحانہ نے سراپا گوش فرمایا ہے (یا تو
اس ہو وتعیہا اذن واعیۃ کی طرف اشارہ فرمایا ہے۔ یا اذن خیر لکم کی طرف) اور وہ سراپا گوش اور سراپا چشم
ہیں کہ اسی کو سنتے ہیں جو سننے کے قابل ہے اور اسی کو دیکھتے ہیں جو دیکھنے کے لائق ہو۔ ہم تو اُن کے فیض سے علی حسب
الاستعداد مستفیض ہیں وہ رحمۃ للعالمین ہمارے لئے بمنزلہ دایہ کے ہیں اور ہم اُن کے لئے بمنزلہ شیر خوار بچے کے خیر یہ گفتگو
تو کبھی ختم ہی نہیں ہو سکتی اب ہمکو مضمون سابق کی طرف لوٹنا چاہیئے اور اُن لوگوں کی طرف متوجہ ہونا چاہیئے جنکو ہتنی
سے پالا پڑنے والا ہے اس حکیم نے کہا کہ وہ ہتنی آدمیوں کو سونگھتی ہے اور اُن کے معدوں کو دیکھتی ہے تا کہ کہیں اپنے بچے
کی کبابوں کی بو پالے اور تا کہ اپنا غیظ و غضب اور اپنا زور اس کھانے والے کو دکھلائے بس جب کسی جگہ اسکو اس کے
بچے کی بو ملجاتی ہے تو پھر وہ اپنا قہر و غضب اور اپنی عقوبت اسکو دکھلاتی ہے غرضکہ وہ پوری کوشش کرتی ہے تا کہ وہ
اپنے بچے کی بو کہیں پائے اور اسکے عوض میں اسکو سزا دے۔ یہاں تک بیان کر کے مولانا پھر مضمون ارشادی کی طرف
انتقال فرماتے ہیں۔ اور فرماتے ہیں کہ اس واقعہ سے تمکو عبرت حاصل کرنا چاہیئے کہ تم حق سبحانہ کے بندوں کا گوشت کھاتے
ہو اور اُن کی غیبتیں کرتے ہو بالآخر تم اس کا خمیازہ بھگتو گے یاد رکھو کہ حق سبحانہ تمہارے اس گوشت کھانے کو جانتے ہیں
لہذا تم اس کے انتقام سے بچ نہیں سکتے۔ بلکہ صرف وہی شخص بچ سکتا ہے جو بچتا رہا اور اس فعل شنیع کا مرتکب نہیں ہوا
ارے اس قابل افسوس شخص کی حالت پر کمال افسوس ہے جسکا منہ منکر و نکیر سونگھیں گے اور وہ ان سے منہ نہ چھپا سکیگا
اور وہ کسی دوا سے بھی اپنی منہ کی بو نہ کھو سکیگا نہ تو حلیہ تبدیل کرنیکے لئے کوئی پوڈر وغیرہ ہوگا اور نہ عقل و فہم کوئی
تدبیر رہائی کی نکال سکیگی لہذا اُن کے گرز اس بیہودہ شخص کے سر اور چوتڑوں پر بہت سی ضربیں لگائیں گے تمکو
اگر ان کے گرزوں میں کچھ شبہ ہو اور لکڑی اور لوہا ظاہر میں نہ دکھلائی دیتا ہو تو تم حضرت عزرائیل کے گرز کو تو اسکے
اثر سے پہچانتے ہو اسی پر قیاس کر لو گرز عزرائیل علیہ السلام اثر کے ذریعہ سے تو یقیناً معلوم ہے لیکن کبھی کبھی وہ اس عالم

